بین رہے اور ایکی پارٹی چاہتی ہے کہ حکومت ہماری فرقہ مین رہے - اگرچہ لبرل
پارٹی چاہتی ہے کہ اپنے قوت زیادہ ہوے اور دوسرے پارٹی چاہتی ہے کہ اپنے قوت
زیادہ ہوے علی ہذا القیاس ہر ایک شخص کو یہ منشا ہے کہ مین فلان عہدہ پر مامور ہون
لیکن فرق کلی ہے اوس اشخاص ما قبل الذکر سے بنسبت وزراء و صاحبان مناصب و عہدہ
داران ترکی و ایران اور اور ریاستہای اسلام کی - وزراء اعظم ممالک یورپ کو اتنی
اختیار نہین ہے کہ وزراء ادنی ریاستون اسلام کی ہین - گورنر جنرل ہند کو وہ اختیار
نہین ہے جو ایک ادنی عہدہ دار کا ہے دیسی ریاستون مین - وہ لوگ سب کے سب
کسی کو جوابدہ ہین حالانکہ یہہ لوگ کسی کو جواب دہ نہین ہے - الغرض یہہ اختلاف بھی
اوس قومون مین کسی نیک اصول پر مبنی ہے اور اہل اسلام مین کوئی اصول پر مبنی نہین ہے
لاکن اس اختلاف پولیٹیکیہ مین جو کہ آج ممالک یورپ مین عالمگیر اور نقطہ کمال
تک پہونچتے ہے ایک نکتہ قابل تعریف و ملاحظہ ہے کہ ہمارا مسلمانون کو ضرور ہے
اوسکا اپنے سرمشق قرار دیوے اور پیروی کرین وہ نکتہ یہہ ہے کہ یہی اختلاف اونکو
سلطنتون کی جڑ مستحکم کردیا ہے اور اونکو ملک اور قوم کو ایسے ترقی دیتا ہے اور اختلافات
مذہبیہ و فضیہ کو اگر بالکل معدوم نہین کیا ہے تاہم ایک ہزار [illegible] موقوف کیا ہے - یہی
اختلاف پولیٹیکیہ ہے کہ حکومت خواہ لیبرل ہو خواہ کانسرویٹو خواہ پادشاہی ہو خواہ
جمہوری بہر حال نصاریٰ کو روز بروز علم و دولت و زور و استیلا و وسعت مملکت
و آرائش و فزائش تجارت وغیرہ مین ترقی بخشتے ہے اور یہہ سب اسیواسطے ہے کہ یہہ اختلاف
ایک علمی اور مستحکم ضابطہ و اصول پر مبنی اور چلتی رہتی ہے - اب ذرہ غور کرنا
کہ اس اختلاف شروع اسلام سے ابتک اہل اسلام کے درمیان مین کس حالات مذلت نما
پر مبنی اور چلتی ہے - ہزارون باپ اپنے بیٹون کو اور ہزار بیٹے اپنے باپون کو بھائیون
نے اپنے بھائیون کو اور غلامون نے اپنے مالکون کو یا ایک شخص اپنے تمام اقارب کو مروا دئین -
کئی غلامون آج غلام تہین کل پادشاہین ہوگئے اور کئی اشخاص آج راہزن و بے
سروپا تہین کل تاجدار بن گئے - کئی اشخاص آج وزراء عالیشان و دولتمند تہین
دوسرے دن اندک سوء ظن یا تلون مزاج یا گمان خطا یا غضب یا تغیر حال اپنے
پادشاہ سے خاک مذلت کیساتہہ یکسان ہوگئے - بہت سے خاندان اندک چیز و حالت سے

مقرر ہوا ہے - یہہ سب کے سب فقط اسواسطے سے تہا کہ مسلمانون کو درمیان مین
کبہی اصول و قانون نہین تہا گرانی و تمدن مین +

اب اگر کرم فرما اِس بندہ کو معاف فرماتے ہین اور یقین ہے کہ معاف
فرماوینگے خصوصاً منتظم صاحب دفتر محاسبی اور اگر معاف بہی نفرما دین تو بندہ بہت
سے خوف اپنے غرض کو عرض کرونگا - جب اکثر صاحبان کرام کو یہہ کیفیت بالاخوبی معلوم
ہے کہ زمین ہفتہ کے درمیان مین لارڈ سالسبری نے ایک بڑی مجلس مین اسپیچ دیا
اور اپنا اسپیچ مین مسٹر گلڈسٹون کو بُری الفاظ سے ذکر کیا بلکہ دشمن ملک ظاہر کیا باوجود اسکے
مسٹر مشارالیہ وہی معظم الیہ ہے اور وہی عزت و احترام کے ساتھ رہتے ہے اور کرورون نے
اُنکا طرفدار اور پارٹی ہین - یہہ دونون بزرگوار کا یکسان دعوی یہہ ہے کہ ملک و قوم کو
بہی خواہ ہین اور دونون کمال سرگرمی و سختی سے آپسمین لڑ رہتے ہین اپنے قوم و ملک کے
بہبودی کیلئے اور ممکن نہین ہے کہ اس جہگڑے مین ایک پیسہ خزانہ عامرہ سے زیادہ و کم ہو جائے
لیکن برخلاف اسکا مثلاً اس ریاست حیدرآباد مین گذشتہ بیست برس کے درمیان مین
ملاحظہ کرنا چاہئے کہ بعض اشخاص نے دیوانی کی عہدہ کے واسطے کہانتک فتنہ انگیزی کئے اور نقصان
پہنچائے اور کہانتک اپنے مال و جان و آبرو اور ریاست و حکومت کی شان و دبدبہ کو تباہ
کردیا ہے - لاکہون بلکہ کروڑون روپیہ انگریزون کے جیب مبارک مین گیا ہے اور علی ہذا
انگریزون کے دعوتون مین اور اخبار نویسون انگریز کے لالچ مین اور فتنہ انگریزون کے فتنہ انگیزی
کے واسطے برباد ہوتا ہے - لیکن یہہ ملک و رفاہ رعیت و عزت قومی و افزایش دولت
کی واسطے ہوتا - نہین - محض اپنے اغراض نفسانی کے واسطے - بس +

(۴) اگرچہ سابقاً صفحات ماقبل مین اس اختلاف پر بہی کچہہ اشارہ ہو گیا تہا
لیکن پہر ضرور ہے کہ اور چند سطرون اس مطلب کے لکہے جائے - یہہ اختلاف فی الحقیقت ابتدا
سے خلقت عالم کی ہر ایک قوم مین موجود تہا اور ابتک ہے اور قیامت تک رہیگا
لیکن جب سے کہ تربیت اور علم کثرت بہم پہونچا ہے بعض بعض اقوام مین جیسا نصاریٰ کے بہت
تخفیف پایا ہے بلکہ قریب معدوم ہو گیا ہے اور اسکا سبب کسی اور کچہہ نہین ہے
سوای جہل اور نادانی - اس اختلاف ہمیشہ بے اصل و بے حقیقت ہے لیکن برخلاف
اسکا نقصان بہت اور نتیجہ بہت آفت خیز و فتنہ انگیز و خونریز ہوتا ہے - اسکا مثال

یہہ ہے کہ ایک عظیم پہاڑ یا سخت عمارت کی نیچے ایک ڈینامیٹ کی پیپا رکہی جاوے
اور اوس پر ذرہ سے انگار فورا وہ پہاڑ یا وہ عمارت پاش پاش ہو جاوے +
یا کہ کسی خشک رمنا مین ایک کبریت کے کاڑی لگا دنا ایک دم مین تمام جنگل جل
جائیگا ۔ اس اختلاف کے نتیجہ سے ہزارون ملک منقرض و تباہ و کرورون گہرون
خراب اور آدمیان ہلاک اور عواتین بیوہ و مردون بے زن باپ بے بیتون و بیتون
بے باپ ماؤن بے بیتیان بیتیان بے مان ہوگئے اور خاندانون مٹی مین ملگئے
ہین اور علاوہ جس قوم مین کہ یہہ اختلاف رہا ہمیشہ ایک سبب عظیم تہا عدم ترقی
اوس قوم کا +

اب یہہ اختلاف فہمیہ ہزارون قسم کے ہوتے ہے کہ مین یہان ایک خفیف قسم کو بیان
بیان نہین کرسکتا ہون ۔ مثلا ایک شخص دوسرے سے پوچہتا ہے کہ مین فلان کام کیا
کرون اور اوس شخص خاموش رہتا ہے پس وہ شخص اول اوسکا سکوت کے موجب
کام کو صورت دیتا ہے بعد معلوم ہوتا ہے کہ شخص ثانی راضی نہی تہا اوس کام
ایکا یا مٹا نے اور کچہہ فرمان دے اور اوسکا دینا اور رکہنے حکم ہوا کہ اوسکا گردن
مارے جائے ۔ ایک مرد نے اپنا عورت کا کچہہ کہا اور عورت اور کچہہ سمجہی یا اوسکا
حکم کا بجا لانے مین دیری کئی یا کسی طرح وہی اصلی گمان بد اوسکی حق مین کیا اور اوسکا
ناک کاٹا یا اوسکی گردن مارا ۔ ایک شخص نے کہا کہ مسلمانون ایسا ویسا ہین دوسرے
سمجہا کہ وہ کافر ہے یا اسلام سے خارج ہے یا اپنے دین کو اہانت کرتا ہے یا اونکا مذہب
برا جانتا ہے یا کہتا ہے یا مسلمانون سے دشمنی رکہتا ہے ۔ اگر ایک شخص نے کہا
کہ نصارا یا اور کوئی دوسرے مذہب والے کہتے ہین کہ مسلمانون زور شمشیر سے اسلام
رواج دیلئے احتمال کلی ہے کہ کوئی بیوقوف سمجہہ لیگا کہ خود قائل مدعی ہے یا اپنے
اپ سے یہہ بات کی کہتا ہے ۔ ایک شخص نے لکچر دیا یا کوئی رسالے لکہا اوسی سبب
(یا بقلہ سبب یا اور کوئی دوسرے سبب جیسا کہ یہہ ناچیز اردو ہے کہ بندہ لکہتا ہون)
بعضی لوگ کسی لفظ یا عبارت یا مطلب اور غرض مصنف کا نہین سمجہ لیا اور اوس لکچر
یا رسالے پر ہزارون نکتہ چینیون کئے اور علاوہ ہزارون تہمتین اوس شخص لکچر دینے
والا یا مصنف پر لگائے ۔ یہہ دو حکایتون کو تو مردم ہند پر خوب معلوم ہے کہ کوئی

شاعر قزل ارسلان کو مدح کی اور جب کہا "نہ کرسی فلک نہد اندیشہ زیر پای تا بوسہ بر رکاب قزل ارسلان زند" اسواسطے بادشاہ کی قدر اور عقل دونو قصیر وقاصر تہے بیچارہ شاعر کو مروا ڈالا یا سزای سخت دیا - اور دوسرے پادشاہ کو مدح مین شاعر نے کہا "ای تاج دولت بر سرت" حسود اپنے غرض سے پادشاہ کو سمجہا دیا کہ تقطیع مین اس شعر بد مفہوم است یعنی ہوتا ہے "لت بر سرت" - الغرض ملک و شہر و محلہ و گلی بر کنار کسی گہر اس اختلاف سے خالی نہین ہے اور اسکا برا کیفیت و مضر نتایج بیان اور لکہنے مین نہین آتے - مین نے برسون گزرتے ہے کہ اپنے ہم مذہبون کے خیر خواہی اور بہبودی و ہمدردی مین دم مارتا ہون لیکن میرے خیر خواہی اور ہمدردی کے بارہ مین اکثر بے سمجہ و نادان آدمیون نے طرح طرح کی تاویلین کین اور کر رہے ہین اور میری تحریرات میرے مطالب و اغراض پر ہزارہا نکتہ چینیان کرتے ہین - اور تو اور میرے ہموطنون ہی سے اکثرون نے مجہکو انگریز و علیائی خیال کیا ہے اور بعض دہریہ - بعض بابی - بعض سنی اور بعض نیچری سمجہتے ہین - مین نے فوائد آزادی مین ایک رسالہ لکہا تہا تو ایک مفسد عالم و فاضل سید نے اخبار مین مجہکو کافر و ننگ والدین و طاعن مسلمانان وغیرہ وغیرہ لکہا - اور ہزار دون تہمتین لگائین - فاضل حیدرآبادیون کا قول ہے کہ آغا صاحب لوگون کو گالیان دیتے ہین - بہر حال کوئی کچہہ ہی کہا کرے میرا خیال ہے کہ جب تک ہر قوم و ملت مین علم و اخلاق کی عمدہ تربیت نہ پہیلائی جاے اور ہر قوم و ملت و ہر مذہب و فرقہ کے لوگ ایک دوسرے سے معاشرت و مصاحبت و نشست و برخاست نہ کرین عام طور پر اختلافات اور مذہبی تعصبات معدوم یا اقلا کالمعدوم نہین ہوسکتے خصوصا ہماری ملت مین اتفاق و اخوت و دوستی و ہمدردی کا پیدا ہونا محال ہے جسکے برے نتایج سے دنیاوی امور سلطنت و دولت و رفاہ مین ترقی نہین ہو پاتی +

## اہل عالم اور مسلمانون مین اتفاق کی ضرورت

جبکہ اختلاف کی برائیان مفصلا بیان کر دی گئین اور معلوم ہے کہ اختلاف کا دور ہونا ہی اتفاق کی بنا ہے اسلئے میرا منشا نہ تہا کہ اتفاق پر بحث کرون یا کچہہ لکہون تاہم سمجہا جاتا ہے کہ اوسکے متعلق اپنے خیالات کا ظاہر کرنا کچہہ فہمون کیلئے فایدہ سے خالی نہوگا - اس کل

کے ایک ہفتہ پیشتر کسی ایک بزرگ نے اتفاق کے بارہ مین لکچر دیا تھا اور یہہ بزرگوار
بھی جو اس لکچر کے پڑھتے وقت صدر نشین تھے کچھہ تاریخی اتفاق و جہات نفاق
مسلمانون کے ابتدائی اسلام و خلفا کے زمانہ سے بیان فرمائے - مجلس کی برخاست
کے بعد اون سے مین نے سوال کیا کہ آپ مسلمانون سے کسطرح کا اتفاق چاہتے
ہین - مذہبی یا پولیٹکل - ان حضرت کا مزاج فی الجملہ متعصب ہے فرمایا کہ مذہبی
اتفاق ہونا چاہئے - مین نے کہا کہ جناب مذہبی اتفاق کسی ملت مین ممکن نہین ہے -
البتہ پولیٹکل اتفاق ممکن ہے - اس کہنے سے میرا مطلب ان کی سمجھہ مین نہین آیا -
لہذا مین نے اپنے خیالات کسیقدر تفصیل کے ساتھہ ظاہر کرنے کا ارادہ کیا ہے +

یہہ سچ بات ہے کہ مسلمانونمین اتفاق ضرور ہے اور بہتیرے اعلی و ادنی اشخاص
تحریرًا و تقریرًا اتفاق پر بحث کرتے ہین - اگر معافی ہو تو بندہ عرض کریگا کہ ہر کوئی
بہت کم واقف ہے کہ اتفاق کے موانع اور اسکی حقیقت و طریقہ کیا ہے اور کیسا ہے
اور کسی نے بیان نہین کیا کہ کبھی مسلمانون مین اتفاق رہا بھی ہے تو وہ کونسا زمانہ مین
اور کس حالت و طریقہ پر تھا - ناظرین ذرا اسمقام پر غور فرماوین اور میرے الفاظ
و عبارات کو جانچین تو بخوبی معلوم کرینگے کہ اتفاق کیا ہے اور مسلمانون مین اتفاق
تھا تو کیسا تھا +

تمام جہان کے مسلمان کہتے ہین کہ نصارا مین اتفاق ہے اور مسلمانون مین نہین ہے
اور اوسکا ہونا ممکن نہین - اگر مین اتفاق کے اقسام و کوایف بیان کردون تو
معلوم ہوجائیگا کہ مسلمانون مین بھی اتفاق کا ہونا غیر ممکن نہین ہے - بیشک نصارا کے
آپسمین اتفاق ہے لیکن کیسا اور کس شکل مین ہے - مختلف اقوام کے فیما بین جو اتفاق ہے
ہوتا ہے وہ اتفاق مذہبی نہین ہے بلکہ اتفاق پولیٹکل ہے اور کسی امر خاص معاہدہ کے
بموجب آپس مین اتفاق قایم کیا جاتا ہے - مثلاً آج روس و فرانس کی خصومت
مین دول جرمنی و آسٹریا و اٹلیا متحد و موافق ہین - علی ہذا القیاس اقلیم نصارا
کا کوئی ملک کیون نہو جہان خلایق کے اجزا و افراد مین باہمی اتفاق ہے تو وہ
اتفاق مذہبی نہین ہے بلکہ پولیٹکل اتفاق ہے اور ایسا ہی ہندوستان مین اسلامی
فرقہ سنی شیعہ وہابی اور اہل طریق نقشبندیہ چشتیہ قادریہ وغیرہ وغیرہ

اور ہنود و اقوام بنگالی راجپوت سکھ مرہٹہ اور آتش پرست ہزارہا کف ہیں جنمیں
مذہبی اتفاق ممکن ہی نہیں ہے - نصاریٰ کو دیکھئے انکے تین سو فرقوں میں کہیں بہی
مذہبی اتفاق پایا نہیں جاتا اسکے علاوہ ممالک نصاریٰ کے بعض فرقے آپس میں
پولیٹیکیہ اتفاق کے بہی پابند نہیں ہیں جیسے ملک روس میں فرقہ نہلسٹ اور
ملک جرمن میں فرقہ سوشلیسٹ وغیرہ وغیرہ - کہیں نصاریٰ کی قوموں اصول
و قوانین کے مطابق پولیٹیکیہ اتفاق رکہتیں بہی ہیں - چنانچہ اس اتفاق کی
دو قسمیں ہیں -

(۱) اتفاق ملکی وسیاسی جسکا طریق عمل یہہ ہے کہ بادشاہ و رعیت کو بلا تفاوت
ایک اصول کے پابند رہنا ہوتا ہے اور بادشاہ کو رعیت کی اور رعیت کو بادشاہ
کی موافقت ضرور ہوتی ہے - مثلاً انگلستان میں (مگنا کرتا) بادشاہ و رعیت
کے بیچ میں ایک معاہدہ عظیم ہے اوس میں بادشاہ کو رعیت کی موافقت پر اور
رعیت کو بادشاہ کی موافقت پر مجبور کرنے کے شرایط درج ہیں جسکی پابندی
اور باہمی حقوق کی حفاظت دونوں پر برابر رکہی گئی ہے - بادشاہ کیواسطے یہہ شرط
ہے کہ "پادشہ پاسبان درویش است" بادشاہ جان و مال و عیال و آزادی
رعیت کا مالک نہیں ہے اور بادشاہ کو کبہی اور کسی وجہ سے حق نہیں ہے کہ رعایا
سے نیم پیسہ ناجائز طور پر حاصل کرنیکا جبر گوارا کرے - یہاں بخلاف اوسکے ملازمین
سرکار رعیت کو بیسرنیف میں بیجا بیجا کر بیگار کرنیوالونکی سیکڑون سدیان باربرداری
کیلیئے بیگار میں پکڑ لیجاتے ہیں اور اونہیں گالیوں اور طمانچوں کے سوا ایک کوڑی
نہیں دیجاتی - اور نہ کوئی اونکی فریاد سنتا ہے -

جب ولیم سوم تخت پر بیٹھا شرایط مگنا کرتا اور بہی پختہ و مستحکم ترہوگئے - یہہ
قرار پایا کہ ہر فرد رعیت حلف کرے کہ " میں راستی و صمیم القلبی کے ساتہ ولیم اور اونکی
بی بی (مری) کا وفادار اور دولتخواہ اور مطیع و منقاد ہوں خدایا مجہے توفیق
دے " - پس ایسے معاہدات و شرایط اقصائے عالم میں رعیت سے ہر ادنی و اعلی کو اپنے بادشاہ
کی عزت و احترام کرنے پر پابند کرتے ہیں اور اوسکے فرمان کا مطیع و منقاد بنا دیتے ہیں -
بادشاہ کو بہی لازم ہے کہ رعایا کی واجبی حمایت و حفاظت کرے - خیال کرنا چاہئے

کہ ہمارے مسلمانونکی یہہ حالت نہین ہے - رعایا خواہ کسی پایہ کے ہوون بادشاہ کو اولی
الامر سمجھتے ہین اور اپنے کو اوسکے غلام حلقہ بگوش - بادشاہ جو چاہے کرے
دم نہین مار سکتے - لیکن رعایا ہمیشہ اوسکے ظلم و جفا جوئی و تعدی وغیرہ بد
اعمالیون کے شاکی رہتے ہین اور اوسکا اعتبار و وقار انکے دلون سے زایل ہو جاتا ہے
اور بادشاہ بھی ابدا بیچارے رعایا کی حفاظت و حمایت نہین کرتا -

( ۲ ) رعایا کا باہمی اتفاق جسکے لیئے ہزارون کمپنیان - سوسائٹیان - جماعتین
کلبین وغیرہ وغیرہ قیام ہین - اور اون مین ہزارہا آدمی شریک ہین جو تجارت
فلاحت - ترقی علوم و اشاعت مذہب یا اور امور مین ترقی و افزایش دولت
و آسایش کا موجب ہے ان سب کا طریق عمل ایک مستحکم ضابطہ اور قانون کی بنا پر ہے
جسکو وے خود ایجاد کرتے ہین یا حکومت دونون - البتہ جب حکومت کوئی قانون
جاری کرتی ہے تو اوسکا اعتبار اور پابندی زیادہ ہوتی ہے -

یہہ سچ ہے کہ ایک وقت مسلمانونمین اتفاق تھا - مین پوچھتا ہون کہ وہ
کس زمانہ مین اور کس طرح پر تھا - جاننا چاہیئے کہ جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ
وسلم کے زمانہ مین روزانہ حضرت جبرئیل نازل ہوکر ایک آیہ لے آتے تھے جیسا کہ
النبی اولی بالمؤمنین من انفسہم الخ - قل انما انا بشر مثلکم الخ -
یا ایہا الذین امنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول - انما
المؤمنون الذین امنوا باللہ ورسولہ ثم لم یرتابوا - یا ایہا
الذین امنوا امنوا باللہ ورسولہ - یا ایہا الذین امنوا لا ترفعوا
اصواتکم فوق صوت النبی الخ - وغیرہ وغیرہ - پیغمبر خدا صلعم کے ساتھہ مسلمانون
آپکی اطاعت مین سرگرم اور متفق تھے - جبکہ رسول مقبول نے جہان سے رحلت فرمائی
اور اسلام اطراف جوانب مین پھیل گیا اور مسلمانونکی کثرت ہوئی تو اونمین اختلافات
بڑھتے چلے - ناظرین یہہ خیال نکرین کہ بندہ کی غرض اوس اختلاف سے ہوگی جو خلافت
کے سبب سے واقع ہوا - نہین نہین - خلافت بھی اوسکی ایک شاخ تھی - یہہ وہ اختلاف
تھا جو مثل یہود و نصارا کے مسلمانون مین پیدا ہوا - جسنے یہودیون - عیسائیون
اور ہنود مین ہزارون شعبہ و فرقے بنا دئے تھے - اگرچہ ابتدا مین بظاہر مسلمانون

کے دو فرقہ ہو گئے اور آج بھی یہی دو فرقہ بہت بڑے ہین لیکن کچھ تھوڑا سا زمانہ گذرجانے
پر حقیقت احکام الٰہی و آیات قرآنی و احادیث نبوی و اعمال و افعال خلفا و بزرگان اولین
اولین کی درایت مین اور بزرگان علما کے آرا مین اختلاف کے باعث سے اور نیز حب جاہ
و مال دنیا و حرص کینہ و حسد کی وجہ سے قبائل و فرقے و شیعے اور ملل مختلفہ ہو گئے
جنکی تعداد حصر مین نہین آسکتی - ان حالات سے صاف صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہہ
تیرا سو برس کے عرصہ مین مسلمانون کبھی اتفاق تھا ہی نہین - اگر کوئی کہے کہ مسلمانون مین
کسی وقت اتفاق رہا ہے تو مین تسلیم کرتا ہون اور اسکے ساتھہ ہی یہہ کہہ سکتا ہون
کہ آج بھی مسلمانون مین وہی اتفاق موجود ہے اور گذشتہ و حال کے زمانہ کا اتفاق
یکسان ہے - جیسے اب ہم دیکھتے ہین کہ سکندرآباد - حیدرآباد - بمبئی - دہلی وغیرہ
کے مسلمانونکی باہمی دعوتون مین اگرچہ میمن بوہرے - مہدوی - وہابی - سنی - شیعہ
تمام فرقونکے لوگ جمع ہوتے ہین - ہنستے بولتے بازو سے بازو ایک ساتھہ ایک
دسترخوان پر کھاتے ہین - لیکن یہہ سب آپسمین مخالف و ناموافق ہین - ایک زمانہ مین
(اور آج بھی ایسا ہے) شروع سے ہم سنا کرتے تھے کہ اکثر بلکہ تمام اسلامی فرقون نے
سر سید احمد خان اور اونکے پیرون کو برا بھلا کہا اور نیچری و کافر سے تعبیر کی اور انکی
رد و طعن و ذم و قدح مین کتابین اور رسالے لکھے - فی الحال دو چار سال سے نیشنل
کانگرس کی مخالفت مین سب سر سید صاحب کے مطیع اور پیرو ہو گئے اور انکے
ساتھہ متفق ہوئے ہین +

دو چار مہینے گذرتے ہین کہ بمبئی مین اور نیز مقامات متعددہ مین گاو کشی اور
تابوت وغیرہ نکالنیکے باعث سے ہندو و مسلمانون کے درمیان سخت لڑائیان سرزد
ہوئین - سیکڑون آدمی مارے گئے خلایق کا مال و متاع تلف ہوا - پس مسلمانون
کے اتفاق کی یہہ حالت ہے - یہہ ہر چند متفق ہونگے غور کرنا چاہئے کہ اتفاق نہ ہونیکا
کیا وجہ ہے - مجھے یاد ہے کہ دو یا تین برس کے آگے آلہ آباد مین نواب محسن الملک نے
لکھدیا تھا اور صاحب اخبار آزاد نے اوس لکھے پر کچھ اعتراضات کئے - منجملہ اوسکے ایک
یہہ اعتراض تھا کہ "محسن الملک نے صفحہ ۳۹ مین تنزل کا پہلا سبب قایم کر کے
منجملہ اسکے یہہ جملہ لکھا ہے (خلافت کا جمہوری سے شخصی سلطنت ہو جانا) ہم پوچھتے

ہین کہ 'جمہوری' سے یہان محسن الملک کا کیا مطلب ہے - اس بات کو تو ہم تسلیم
کرتے ہین کہ ابتدا مین خلیفہ کا انتخاب جمہوری اصول پر تہا لیکن خلافت کے
انتظام مین خلیفہ پر جمہور کا کے شورے کی قطعی پابندی ضرور نہین تہی - ہم یہہ
کہتے ہین کہ مشورت دوسری چیز ہے اور اوسپر قطعی پابندی دوسری چیز - ایسا
بہی نہین تہا کہ غلبۂ رائے سے جو فیصلہ ہوتا ہو وہی واجب العمل قرار پاتا ہو -
خلافت اول مین لشکر کی پوری آراستگی اور روانگی غلبۂ آرا کی خلاف ہوئی تہی
خلافت سوئم مین مروان کا طلب ہوانا غلبۂ آرا کے خلاف ہوا تہا - خلافت چہارم مین
امیر شام کی معزولی کے حکم مین تعجیل غلبۂ آرا کے خلاف ہوئی تہی - یہہ واقعات صاف
شہادت دے رہے ہین کہ خلیفہ کی رائے جمہور کی قطعی پابند نہین تہی - پہر سوا ایک
جزو انتخاب کے عموماً خلافت کو جمہوری کہدینا محسن الملک ہی کا کام ہے ٥

یہہ کلمات مدیر صاحب ازادیکے ہین کہ شاید بخوبی تواریخ اسلام سے واقف ہین - اب
اس مقام مین اگر ناظرین غور کرین میری غرض کو بخوبی معلوم کرلینگے اور انتخاب خلیفہ کے
جمہوری اصول اور خلیفہ کے لیئے جمہور کے شوریٰ کی قطعی پابندی سے ہماری غرض اور
بحث نہین ہے بلکہ ہماری غرض یہہ ہے کہ جب تیرا سو برس گذر چکے اور مسلمانون کے کسی ملک
مین اساس سلطنت و حکومت کوئی کیبنٹ اور لجسلیٹو کونسل کے اصول کے موافق نہ تہے
آج جب کہ حیدرآباد مین کیبنٹ کا تقرر ہوا اور لیجسلیٹو کونسل قایم ہوتی ہے ہم دیکہنا چاہتے
کہ کسطور پر یہہ "کیبنٹ" اور لیجسلیٹو کونسل جاری ہوتی ہے - اگرچہ اون مجالس شوریٰ
مین یقیناً کوئی ممبر ہائیکورٹ یا چیف جسٹس اور وکیل مدد گار اول وسا لسٹر نہ تہا لیکن
اس مجلس مین کئے قانون دان ہزارہا روپیہ پانے والے ارباب اشخاص ہین +

اب ہم اون دونون سابق الذکر بزرگوا کے آرا پر بحث کرنا چاہتے ہین اور
اسکے بعد اپنی پر بہی - نواب محسن الملک بہادر کی رائے نہایت اچہی ہے لیکن اسمین
تین بڑے نقص ہین (١) ابتداے اسلام مین جنابِ رسالتماب کے ساتہہ قرابت اور
انکے زمانہ کی قربت کی وجہ خلفاے اربعہ اولیہ کا خیال سلطنت پر نہین تہا -
خلیفہ ثانی ایک چٹائی پر مسجد کے دروازہ مین بیٹہ کر احکام شریعت جاری کرتے
تہے - اور علی ہذا القیاس خلیفۂ ثالث و رابع بہی - چنانچہ خلیفۂ چہارم لوگونکے

واسطے مزدوری اور اب کشی کیا کرتے تھے - ایسا ہی خلافت کی حالت ہمیشہ کیلئے
قائم رہے یہہ ممکن نہ تھا کہ خلافت شخصی سلطنت سے مبدل نہ ہوتی - جب خلیفہ
اللہ و خلفاے رسول بادشاہ بنگئے - لباس - وضع - والات - افعال و اعمال
مین تغیر اور ہزارہا غلامان زرین کمر و کنیزکان ماہ پیکر - کثیر التعداد ازدواج
اور شراب خواری و افعال قبیحہ کا ارتکاب لازمی بات تھی - (۲) اسلام اور مسلمانونکی ابتدا فقط
ملک عرب مین تھی اور چارون خلیفہ بھی ملک عرب اور ایک خاندان کے تھے - کیا یہہ معلوم نہ تھا کہ مسلمانونکی
کثرت ہوگی تو مختلف ممالک مین رہنے لگینگے - خلافت برائے نام ہوگی اور بلا لحاظ دین و پابندی
شرع و احکام الٰہی جبر جاہ ڈال دنیا کیلئے سلطنت کرینگے - ہر ملک و جگہہ کے لوگونمین خلافت
کے دعویدار ہونگے چنانچہ ابتداءً شام مین بنی امیہ نے دعوی خلافت کیا - بعد بنی عباس نے
اوس خاندان کو تباہ کرکر خلافت لی - پھر خاندان بنی امیہ سے اسپین کے ملک مین ایک خلافت
کی بنیاد قایم ہوئی - کسی زمانہ مین بغداد - مصر خلافت کے مرکز بنے - آخرکو یہہ لوگ سب کے
سب تباہ و نیست و نابود ہوگئے - (۳) یہہ کہ اگر خلافت ایک ہی خاندان مین رہتی اور
سلطنت کے ساتھہ شامل رہتی تو مع ذلک ممکن نہ تھا کہ ایک خلیفہ یا بادشاہ آج تمام مسلمانان
جہان پر بادشاہی یا خلافت کرے بلکہ بالضرورہ ہر ایک ملک کا ایک بادشاہ یا خلیفہ ہونا
چاہیئے تھا - پس امکان سے باہر تھا کہ ہمیشہ خلافت یکسان رہے +

اب ہم بحث کرتے ہین آزاد کی رائے پر - واضح ہو کہ ہماری بحث اس بات پر نہین ہے
کہ ابتدا مین مسلمانون نے کیا کیا اور جو کیا وہ اچھا تھا یا برا تھا - بلکہ ہمارے غرض یہہ ہے
کہ آیا اوس زمانہ مین انکا اہتمام مشاورت انکی عادت سے تھی یا کسی زمانہ مین امر اہتم ہے - اور ہمارے
قوم کی عقلا اور علماے شرع صرف مشورت کو امر ضروری جانتے ہین یا نہین - اگر امت
کے حالت کی اصلاح اور اہل اسلام کے امور دینی و دنیوی کا نظم و نسق صرف اس امر پر
منحصر تھا کہ شوری ہو اور اوس کے موافق عمل ہوا کرے تو کوئی خاص ضابطہ بھی ضرور تھا
جسکے موافق شوری ہوا کرے اور اسے ضابطہ کی پابندی ہوتی رہے - مگر اس تیرہ سو برس
کے زمانہ مین اہل اسلام میں سے کسی نے شوری اور آرائے جمہور کے حکم پر عمل نہین کیا اور بلاشک و شبہہ
اسی سبب و علت سے دولت اسلام منقرض ہوئی اور ہم اس آفت و بلا مین گرفتار
ہوئے - لیکن آج کل فندے فندے اہل اسلام خواب غفلت سے ہوشیار ہو رہے ہین

اور چاہتے ہین کہ اس اصول پر عمل کرین اور اسکی ابتدا حیدرآباد سے ہو رہی ہے - اب ہم
پوچھتے ہین کہ اس باب مین عقلا و فضلاے اہل اسلام کی کیا راے ہے اور کسطرح
یہہ لیجسلیٹو کونسل کی بنیاد قائم کرنی چاہئی اور کس حد سے شوری کرنا چاہیے کہ
کہ ریاست با انتظام اور امور ملکی با نسق جاری رہین اور کسی فرقہ کو باہم اختلاف نہو
آیا یہہ ممکن ہے اور اگر ہے تو کیا معقول بات ہے کہ بادشاہ یا مدار المہام حکم دے
کہ ای مقننو اور اے شوری والو تم قانون جاری کرین اور مشوری دین لیکن ہم
وہی کرینگے جو ہمارے راے ہین اور جو ہمارا خیال ہو - یا یہہ کہ مقننین خود کہدیوین کہ ہم
شوری کرتے ہین اور قانون وضع کرتے ہین لیکن یہہ کچھہ ضرور نہین ہے کہ بادشاہ یا دیوان
ہمارے قانون کا پابند رہے بلکہ وہ مجاز ہے جو اوسکے جی مین آوے کرے - پس اگر ایسا
ہو تو یہہ امر خلاف رسم مشاورت ہے اور ضرور اس سے بے انتظامی واقع ہوتی ہے - لہذا
ضرور ہے کہ مشاورت کیواسطے ابتدا مین کوئی ضابطہ مقرر ہو جاوے اور علی ہذالقیاس
مشاورت کی قطعی پابندی کا انتظام کر دیا جاوے ورنہ مشاورت سے فایدہ کا ہونا ظاہر
اب ہمارے راے یہہ ہے کہ خلافت راشدہ کیواسطے کسی مفید اصول پر کوئی نفع بخش ضابطہ
مقرر کر لیا جاتا بہتر ہوتا اور شاید ایسا کوئی اصول اوسوقت قائم کیا گیا جسکی ہمیں
خبر نہین ہے - البتہ اون ناظرین کو تاریخ عرب کے ملاحظہ فرمانے مین اس سے خبر ہوگی اور اگر
جیسی ہماری راے ہے خلافت کسی اصول پر قائم ہوئی تھی تو بیشک اوسمین بھی ایک علت تھی
اور وہ یہہ تھی کہ عرب کا پرانا اصول جو صرف خلفای راشدین اور اونکی ایام خلافت کے
متعلق تھا اور جو اوسوقت بکار آمد تھا اب وہ مستمرا بکار آمد نہین ہو سکتا تھا - کیونکہ وہ
اصول اوسیوقت تک اور اونہین خلفا کے واسطے تھا نہ یہہ کہ اوس سے قیامت تک کام
لیا جاوی اور اوسکو اصول دین و دنیا و اصول تمدن مسلمانان بنا لیا ہے - البتہ وہ بھلا
اور پرانا اصول مسلمانون کیواسطے سرمشق بنا رہتا جس سے ہر ایک بادشاہ اپنے اپنے ملک کے
واسطے اوس سے مدد لیا کرے -

الغرض ہمارا تمام مطلب یہہ ہے کہ ابتدا مین مسلمانونے اپنے تمدن کی اصلاح کی جانب
بالکل توجہ نکی اور سارے سلاطین و حکام اسلام نے خود راے اور خودسری اختیار کی اور علماء
اسلام دنیادار اور متعصب بنے اور عموم خلایق بے علم اور جاہل رہین بدین مقتضیات باہمی

اختلاف واقع ہوا ایسا اختلاف کہ اوسکا رفع دفع اور استیصال و انفصال سوائے تلوار کے اور کسیسے نہ بنا - اور ہزارہا خونریزیان ہوئین اسسے بہی کوئی خاتم فیصلہ ہونیکا قیامت تک بہی نہوگا - بلکہ روزافزون ترقی پر ہے - اب اگر کوئی شخص پوچہے کہ مسلمانون مین باہمی اتفاق اور عدم اختلاف ممکن ہے یا نہین تو فی الحقیقت اسکا جواب بہت مشکل اور غور طلب ہے - اتفاق اہل اسلام کا یا کسی اور قوم کا پانی پینے سے زیادہ تر آسان ہے لیکن مسلمان ایسے بڑے سمندر مین ڈوبے ہوئے ہین اور ایسے مقتضیات و کیفیات مین محبوس ہین کہ اونکا اتفاق و اتحاد قیامت تک غیر ممکن نظر آتا ہے +

(١) اس آفت کا پہلا سبب یہی پایا جاتا ہے کہ خدائے مہربان اس امت پر ناخوش ہو رہا ہے اور بہت غضبناک ہے - (٢) اور دوسرا سبب یہہ ہے کہ بادشاہ سے گدا تک اور اعلی سے ادنی تک ہر شخص کو وہ کسی پیشہ و فن کا کیون نہو خودسری اور خودغرضی مین مبتلا اور محیط ہے اور سبکے سب ہزارون آفتون مین یعنے لہو و لعب و مناہی تن پروری و دیگر قبایح مین پہنسے ہوئے ہین - علم و ہنر و بہبودی و ہمدردی باہمی سے لاپروا ہین اور تعصب و خصومت و حقد و حسد باہمی مین گرفتار ہین - (٣) یہہ ہے کہ دشمنون سے ہزارون خفتین اور خواریان اور ذلتین اوٹہانی پسند کرتے ہین لیکن شفیق اور ہمدرد اور واقعی دوستون کی ایک ہی نصیحت کے سننے سے اونکو ننگ و عار ہے بلکہ بدبختی سے دشمنون کی ذلت سے زیادہ تر خوش ہوتے ہین اور برخلاف اسکے دوستون کی نصیحت سے رنجیدہ اور ناخوش ہوتے ہین +

الغرض خدائے عزوجل توفیق رفیق کرے اگر یہہ ہمارے بدبختی کے مارے خواب غفلت سے ہوشیار ہو جائین تو مسلمانون کا اتفاق خارجی یا داخلی غیر ممکن نہین ہے - بلکہ بکمال سہولت ممکن ہے - یہان اتفاق خارجی سے مراد یہہ ہے کہ مختلف اقوام اہل اسلام یعنے ہندوستانی و ایرانی و افغان و ترک وغیرہ وغیرہ باہمی اتفاق رکہین بمقابلہ دشمنان خارجہ کے اور اتفاق داخلی یہہ ہے کہ ایک ملک کی قوم آپسمین اپنے علم و تجارت و فلاحت اور آسایش کی ترقی کے واسطے اتفاق کرے - لیکن ہمارا بات کا خوب تصور رہے اور کبہی فراموش نہ کرنا چاہئیے کہ کیا اول اور کیا آخر لاکہون کتابون کا خلاصہ اور لب لباب یہی ہے کہ ہر ایک کام

[illegible]

# بعض کیفیات جدیدہ متعلقہ مطلب اختلاف

## اوّل بندہ کی رای امور مذہبیہ مین

اگرچہ بحیرہ حق مین مختلف اشخاص اور مختلف فرقون کو مختلف خیال اور گمان ہے اور خود ہمارے اہل وطن مین سے بعض لوگ خبث باطن اور نافہمی سے مجھے کافر اور لامذہب اور نیچر قسم وغیرہ وغیرہ سمجھتے اور کہتے ہین اور شاید بعض لوگ مجھے سنی اور بعض شیعہ متعصب سمجھتے ہین لیکن جو ہون اور جس طریق پر ہون اسلام سے خارج نہین ہون - مین نے اپنے کسی کتاب یا رسالہ مین مذہبی معاملات مین بحث نہین کیا - یعنی کسی مذہب کو خلاف اور کسی طریقہ کو باطل نہین سمجھتا اور اگر ایسے ہی بحث ضرورت ہوئی کہ بغیر کچھ لکھے گزر نہین تو ایسی حالت مین مجبوراً ضرورت سے زیادہ بحث نہین کیا - تاکہ کسیکو کسی طرح کا رنج نہو - تعصب تو میرے عقیدہ مین کفر ہے اور اوسکو اس ملت کی نکبت اور افلاس کا موجب سمجھتا ہون - مین کسی سے یہہ نہین کہتا کہ اپنی قلبی عقیدت سے اگرچہ وہ باطل ہی کیون نہو چھوڑ دیوے کیونکہ ایسا کہنا سخت محال ہے - ملا یہہ کہتا ہون کہ جس کا جو عقیدہ ہے اوسکا وہ بخلی پابند رہے مگر جہالت اور نادانی سے ایسا ظاہر نکرے کہ ہزارون خون ہون اور پھر بیفائدہ +

ظاہر ہے کہ ابتداے اسلام سے ابتک جہالت اور نادانی و تعصب سے کروڑہا مسلمان باہم لڑمرے اور کروڑون مارے گئے لیکن طرفہ یہہ ہے کہ اتنی بڑی خونریزی ہوئی اور کوئی ایک اپنے عقیدہ کو نہ بدلا اور نہ کسی کو ایسی موت نصیب ہوی کہ وہ بہشت مین گیا - غرض یہہ ہے کہ ایسے زبردستی اور طعن و لعن سے قیامت تک نہ کوئی سنی شیعہ ہوگا اور نہ شیعہ سنی نہ مسلمان گاوکشی کو چھوڑ دینگے اور نہ ہندو اوسکی پرستش سے باز آوینگے +

## دوّم - بعض عہدہ داران ریاست حیدرآباد کی مدح و ذم جو بندہ نے کی ہے +

ایک شخص جوان مزاج دنیا سے بیخبر اور فہاوی کلمات سے بیوقوف دو ہفتے بیشتر ایک مجلس مین عشرخانہ حضور سے کہا کہ آغا صاحب تم نواب محسن الملک بہادر کو کسقدر زیادہ سراہا کرتے ہو مین نے جواب دیا کہ مجھسے اس امر کی کمال امید ہے کہ مین کسقدر زیادہ اوسکی تعریف نکرون آپ

اس طرح کے کل اشخاص اور دوسرون کیلئے ایک گلدن رول (یعنی نحو کے جیسا قانون) قرار
دیتا ہون کہ آیندہ میرے اقوال پر ایسے اعتراضات نکرین - واضح رہے ناظرین ہو کہ
معاملات انواع واقسام کے ہین اور ہر ایک کی حالت اور کیفیت اور اقتضا جدا جدا ہے -
فرضاً اگر بندہ زید کو سلام کرے اور زید سلام کا جواب دیوے تو مین یہہ کہونگا کہ زید بڑا
مغرور اور پر دماغ آدمی ہے - اور اگر کوئی جھوٹ بولے اور وعدہ خلافی کرے تو مین اوسکو
جھوٹا اور وعدہ خلاف کہونگا - اور کوئی میرا نقصان کرے یا کراوے یا مجھے ایذا دیوے
تو مین سمجھونگا کہ وہ بڑا موذی اور بدذات آدمی ہے - بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ زید جو
میرے ساتھ بہت اچھا رہتا ہے دوسرے لوگ اوسکی شکایت کرتے ہین اور ایسے محال پر کہنا
چاہیے کہ خبر محتمل ہے صدق اور کذب کا اور العہدۃ علی الراوی اب مین یہہ کہتا ہون کہ
عہدہ داران ریاست حیدرآباد سے ایسے وجہات کا اتفاق مختلف اوقات اور مختلف جہات
مین ہوا کہ بندہ نے بعض کی تعریف کی اور بعض کی مذمت - یا قضیہ برعکس ہوا یعنے
اول پہلے تعریف کی اور پہر مین نے اوسکی مذمت کی - یا اول مذمت اور بعد تعریف کی -
مین سنا ہے نواب مہدی حسن المخاطب فتح نواز جنگ نے سرسالار جنگ ثانی کی مجلس مین میرے کسی
ایک سالہ کو ایک بندگی کا ہاتھ سے لیکر پہنکدیا (یعنی خبث باطن سے) درحالیکہ اوسکو بلا خطا
فرمائے تھے - مولوی مشتاق حسین المخاطب نواب وقار الملک بہادر کے پاس دو چار دفعہ بندہ
ملاقات کے واسطے گیا اونہون نے بڑی تواضع سے پیش آیا اگرچہ میرے واسطے کچھ نکیا -
نواب محسن الملک بہادر بڑی طرار اور دنیا دار آدمی تھے - وہ جب مجھے دیکھا کرتے اکثر
یہہ شعر پڑھتے - "شد مدتی کہ گفت و شنو با تو روند اد     ای بی نصیب گوشم وای
لبم" اور اسیوقت تبسم کہتے کہ آغا دوسرے ہفتہ تشریف لائے حالانکہ اونہون نے بہی
میرے واسطے کچھ نکیا (شکر خدا را) - لیکن یہہ حال ہزارون بار غنیمت تہا اسواسطے
بہت سے لوگ جو سیکڑون درجہ ان اصحاب سے کمال و کاردانی و علم و عہدہ و منصب و تنخواہ مین
فزونتر ہین ان سے زیادہ بد دماغ و متفرعن ہمارے نظر سے گزرے اور گذرتے ہین -
بمقابلہ بعض عہدہ داران و امراء کے نواب محسن الملک بہادر یہہ چند اشعار جو سعدی علیہ الرحمہ کے
ہین بہت صادق آتے ہین " اگر حنظل خوری از دست خوشخوی     بہ از شیرینی از

دست ترش روی مبر حاجت بنزدیک ترشروی که از روی بدش فرسوده گردی"
یہہ بہی تمام ہند مین مشہور ہوگیا ہے اور تمام حیدرآباد کو معلوم ہے کہ جب محسن الملک
روانہ ہوتے تھے حیدرآباد کی اسٹیشن پر کیا مجمع اور غوغا تہا - مین نہین کہتا ہون کہ سیکڑون
آدمی جو اسوقت موجود تہے سب محسن الملک کی مشایعت کیواسطے آئے تھے بلکہ اگر اونمین
سے فیصد دس آدمی بہی واسطے ملاحظہ کے گئے ہون جب بہی غنیمت ہے کیونکہ کوئی امیر
عالیشان کو حیدرآباد مین یہہ کیفیت میسّر نہین ہوے چہ جائیکہ غیر ملکی اور ریاست
حیدرآباد و حیدرآبادیون کے دشمن کو ہوے - اب اس نکتہ کو خیال فرمائی کہ مین
جو لوگون کی مدح یا مذمت کی وہ کس بنا پر تہی - اگر ہم یقین کرین اور ابتدا کچہہ شک
نہو کہ پمفلٹ کے کل مضامین نسبت نواب فتح نواز جنگ بکلی سچے تھے اور یا جو اس
عرصہ دراز مین وقار الملک اور محسن الملک کے حق مین زبان زد خلق تہا بدون خلاف
و کذب تہا تاہم مین ایسے حال مین ہون اور میرے مثال ایسے شخص کی ہے جو گلستان مین
سعدی نے لکہا ہے کہ بظاہرش عیب نمی بینم و در باطنش غیب نمیدانم + یہہ سب امور
خانگی اور شخصی ہین کچہہ امور ریاستی و خدمت حکومت سے تعلق نہین رکہتے ہین -
یعنی مین نہ سرکاری عہدہ دار ملازم تہا کہ عزل و نصب و تبدل و تعطل وغیرہ مین ان عہدہ
داران سے مجہے تعلق و سروکار ہو اور نہ ریاست مین جاگیردار و زمیندار تہا کہ جاگیر و زمین
کی نسبت میرے حق تلفی یا نقصان ہوا ہو پہر کسطرح مجہے بخوبی معلوم ہو کہ اصالت
اور نجابت و بدنیتی و خبث باطن ان نواب صاحبون کی کیسی ہے - بدین لحاظ
شرط انسانیت نہین ہے ہم بدون یقین و اطلاع کے کسیکو کچہہ کہین سکیونکہ جو کچہہ ہم نے
سنا ہے وہ عموم عہدہ داران سرکاری کی نسبت بہی سنا جاتا ہے - اسکا علاوہ
کل ریاستہاے اہل اسلام اور خصوص حیدرآباد مین جہان دسہزار عہدہ دار ہین ممکن نہین
کہ انمین سے دس آدمی بہی بے عیب اور بے نفس و بے غرض نمک حلال نظر آئین جن سے رفاہ
خلق و رفاہت و آسایش رعیت و آبادی و سرسبزی ملک ہو - پس میرے حق کوئی ایسا
خیال نکرے کہ مین کسی شخص کو اعلی ہو یا ادنی دونون کی تعریف یا مذمت مین حد سے
تجاوز کرتا ہون اور افراط و تفریط عمل مین لاتا ہون اور انشاءاللہ تعالے
ایسا کبہی نکرونگا +

## سیوم رائے دینا امور مملکت مین

چار پنچ مہینے ہوئین گذرے کہ مین نے ایک رسالہ لکھا تھا بجواب ایک مرد نامعقول کے
یہہ شخص اگرچہ بڑا نامعقول اور فضول اور دنیا سے بیخبر محض ہے چونکہ امور ریاست مین
رشوت اور سفارش یا لطف و مدارات باہمی سے کام نکلتا ہے اس سبب سے ایسا یہہ
بیوقوف دفتر محاسبی مین منتظم کی خدمت پر مامور ہے ۔ اس شخص نے بندہ پر ایک اعتراض
کیا کہ " رموز مملکت خویش خسروان دانند گدای گوشہ نشینی تو حافظا مخروش "
اس نے میری مداخلت اور بحث کو جو امور مملکت مین تھی اپنی نظر مین اس شخص نے نازیبا پایا
اور یہہ لکھا کہ خلاف مصلحت ملک و قوم ہے اور ملک کیلیئے کبھی مفید نہین بلکہ مضر ہے۔
اگر گدایان گوشہ نشین کو امور مملکت مین بحث کرنا نازیبا ہے محض اسواسطے کہ یہ گروہ
گدایان گوشہ نشین ہین تو ہم دیکھتے ہین کہ اکثر گدایان گوشہ نشین امور مملکت مین
بحث کرتے تھے اور سلاطین عظیم الشان اونکے اقوال و نصایح و ہدایات پر عمل کرتے تھے ـ
سعدی رحمۃ اللہ علیہ بیان فرماتے ہین " یکی از ملوک عرب کہ بظلم و تعدی معروف بود اتفاقا
بزیارت آمدہ بود نماز کرد و بدعا حاجت خواست آنگاہ گفت از آنجا کہ ہمت درویشان
است و صدق معاملہ ایشان ہمتی ہمراہ من کنید کہ از دشمن صعب اندیشناکم ـ
گفتمش کہ بر رعیت ضعیف رحمت کن تا از دشمن قوی زحمت نبینی " ـ ولیکن وہ
لوگ جو عقل و علم سے معرا ہین ایسا سمجھتے ہین کہ امور مملکت مین رائے دینا اور کسی بادشاہ
یا وزیر پر نصیحت کرنا دخل دینا ہے یہہ اونکی بے سمجھی اور خلاف فہمی کے سبب سے ہے ـ بخوبی
جاننا چاہیئے کہ رائے دہندہ اور نصیحت کنندہ پر ابدا اعتراض نہین ہے اسلیئے کہ وہ بیچارہ رسول
ہے ـ بر رسولان بلاغ باشد و بس ـ پس مین بھی خواہ گدائے گوشہ نشین ہون
یا اور کچھہ رائے دینا بہبودی ملک و قوم کے باب مین اپنے پر فرض جانتا ہون اور اپنے رائے کا
مختار رہون اور کسیسے خوف نہین کرتا ہون ـ حاشا نہین کہتا ہون کہ میرے رای پر
بالضرور عمل کرنا چاہیئے بلکہ مین یہہ کہتا ہون کہ اس لحاظ سے کہ بزرگان فرماتے ہین
کہ " مرد باید کہ گیرد اندر گوش ور نبشتہ است پند بر دیوار " ۔ اگر میرے رای ناقص پسند
آوے تو عمل فرمایا جاوے کیونکہ فایدہ مند نہو تو مضر بھی نہین ہے ـ لیکن خواہ کوئی میرے

اس دعوی کو قبول کرے خواہ نکرے اسمین شک نہین ہے کہ اس ریاست مین اسوقت جوکچھ
تغیرات و تبدلات ہو رہے ہین یا ہونیوالے ہین گو بالکل ناقص ہین مگر اس گدای گوشہ
نشین کی ہدایت و آرا پر مبنی ہین - اس اظہار سے بندہ کی غرض حصول فخر و مباہات
نہین ہے اور نہ مجھے کچھہ اس اپنے سعی اور تردد کی مزدوری اور حق طلب کرنا منظور ہے
بلکہ مین فقط یہہ کہتا ہون کہ خواہ میرے آرا پر مبنی ہو خواہ دوسرے کے آرا پر غرض رفاہ
خلق اللہ اور بہبودی قوم سے ہے - ہان اگر اس عجز ضعیف کی کوشش و آرا پر عمل ہوتا ہے
تو مین اپنے خدای وحدہ لاشریک کا شکرگذار اور منت کش ہون کہ اوسنے میرے سعی اور
جہد کا نتیجہ اور تاثیر پیدا کی - لیکن جسکے راے پر یہہ تغیرات ہو رہے ہین یعنی لیجسلیٹو
کونسل قرار دی جا رہی ہے - یا دوسرا کوی کام کیا جاتا ہے سب کے سب ناقص
اور ناکامل ہے بندہ بہی اسمین مختصراً عرض کرتا ہے +

## چہارم - لیجسلیٹو کونسل

قبل اسکے کہ مین اس کا مطلب بیان کرون اور راے ظاہر کرون مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایک
جملہ معترضہ کو بیان کرون کہ وہ بہی اس جاے مین خالی از لطف نہین ہے - جب مین اس مطلب کی
سرخی کو لکھکر اندیشہ مین تہا کہ کس طرح عنوان لکھون یکایک ایک شخص میرے پاس آیا -
اور اسنے کہا کہ مولوی علی رضا خان صاحب کی موتی مسجد مین لای گئی ہے کیا تم تشییع جنازہ
نہین کرتے - فوراً مین اوٹہکر قبرستان کے طرف روانہ ہوا - وہان مینے دیکہا کہ ایک طرف
ہزار دو ہزار کے قریب فقیر ہین مرد اور عورت برنا و پیر اور ایک طرف بیس پچیس وکلاے درجہ
اول ہین - ایک جانب تیس چالیس مدرسی وغیرہ عملہ سرکاری و منشی و قاری و پیش امام و
موذن - ایک جانب اشخاص بازاری جیسا کہ پہول پان والے حجام قصاب رنگریز وغیرہ وغیرہ
کہڑے ہین رفتہ رفتہ بعض عہدہ داران عالیشان نظام سٹیٹ کبہی جمع ہوے - نواب مقتدر
جنگ و نواب اعظم یار جنگ و نواب عماد جنگ و محمد یسین خان و سید افضل حسین صاحب
جج ہائیکورٹ و مرزا انور خان تعلقدار صرف خاص و منور خان صدر محاسب سابق وغیرہ وغیرہ -
الغرض یہہ سب جوق جوق چار پانچ آدمی ایک ایک جگہہ کہڑے تہے اور ایک مطلب خاص کا
[illegible] یہہ اتفاق رنج و ماتم الا اختلاف یہہ تہا کہ موتی [illegible] سے صندوق

مین آئی تہی - مولوی شمس الدین صاحب کی را رائے ہے کہ مردہ کو صندوق سے نکال لینا مناسب نہین ہے اور مولوی چشم الدین کی رائے ہے کہ مردہ کو صندوق سے نکالا جاوے - غرض یہہ تنازع تین سو آدمیان کے مجمع مین فیصل طلب تھا جسمین ہر ایک مختلف الدرجہ اور مختلف المقام اور مختلف پیشہ تہا اور ہر ایک کی ایک رائے تہی اور رائے کے ساتہہ دلائل اور لحاظات بہی مدنظر تھے - اسکے ساتہی اور ایک بحث ہوئی - وہ یہہ کہ اگر لوگ نماز میت مین نہ شریک ہوئے ہون تو تجدید نماز جایز ہے یا نہین بالاخر ایک شخص جو شافعی المذہب تھا اوسنے نماز ادا کی +

اب مردہ کو اوٹہا کر قبر کے نزدیک لایا گیا اور پہلی بحث مین پہر عمل مجادلہ شروع ہوا - ایک صاحب نے کہا کہ من تشبہ بقوم فہو منہ - مردہ مسلمان کو صندوق مین رکہنا اور دفن کرنا تشبیہ قوم نصارا سے ہوتا ہے - ایک صاحب نے کچہہ اور فرمایا اور ایک صاحب نے اور کچہہ - اور مزید برآن صندوق مین ایک عیب یہہ بھی تہا کہ صندوق انگریزی وضع کا تہا یعنی اوپر کا حصہ چوڑا تہا قبر مین نہین جاتا تہا - بہرحال صندوق کے ساتہہ مردہ دفن کر دیا گیا - لیکن بحث ہنوز باقی ہے جبکہ اس مقام پر کل اعلی عہدہ داران اور حجان ہائیکورٹ اور وکلاے درجہ اول حاضر اور مشاورت مین مشغول تھے تو مین نے ایک فضولتا اور بسبیل مزاح پوچہا کہ جب اس عالیشان جماعت نے ایک ادنی امر کا فیصلہ نہین کیا تو لیجس لیٹو کونسل مین کسطرح ایک ریاست کے امور کا فیصلہ ہوا کریگا - بالاخر ایک وکیل صاحب کی رائے (یہہ کہ صندوق کا ایک تختہ نکالا جاوے اور ایک گوشہ کہولدیا جاوے) قطعی ہو گئی اور لوگ روانہ ہو گئے لیکن ابتک مجہے معلوم نہین ہے کہ اوس فیصلہ پر عمل ہوا یا نہین - اسوقت میرے خیال مین گذرا کہ اول زمانہ مین جبکہ ایسے اعلی درجہ کے عالم و فاضل و کامل قانون دان تھے ایسے متنازع امور کا فیصلہ کسطور ہوتا تہا اور علی ہذا القیاس زمانہ اکبر بادشاہ مین جہان صرف ایک شخص تہا ابو الفضل جو کسیقدر علم تمدن سے واقف تہا اور آج کے موجودہ علماے تمدن سے کبہی مقابلہ نہین کر سکتا تہا کسطرح سلطنت چلتی تہی تعجب کی جگہہ ہے - خیر بندہ تو اوس گروہ سے خارج تہا مگر

تنا کہتا ہون کہ جب ہر ایک شخص لباس اسلام پہنتا ہوا اور بظاہر دعوی اسلام کرتا ہے تو کیا یہہ امر سمجھہ مین نہین آتا کہ مسلمان کو صندوق کے ساتھہ دفن کرنا کسقدر قبیح بات ہے - یہہ امر مسلم ہے کہ امت مرحومہ کی مشاورت اور اجماع مین خواہ نخواہ اختلاف ہوتا ہے اور اختلاف کا نتیجہ برابر ہوتا ہے بلکہ کبھی اچھا نہین ہوتا ۔

آمدیم بر سر مطلب

خیال کرنا چاہیے کہ ابتدای تیس برس زمانہ خلافت کے تیرہ سو برس گذری ہین کہ ایران و توران و عرب و چین و ہندوستان و افغانستان و ترکی و مصر وغیرہم ملک کے سیکڑون خاندان اور ہزارون بادشاہ سلطنت و ملکرانی کی اور سب کے سب منقرض ہوئے جن کی روش و رفتار زاغ سے بہتر نہین تھی اب ایک تھوڑے عرصہ سے اکثرون کا رغبت ہے کہ روش کبک سیکہین اور ہر چند کہ بظاہر من تشبہ بقوم کردیتے ہین او ممکن ہے کہ ایک ہی دن مین تیس چالیس سال کے لباس عمامہ اور رفیق عبا کو بدل ڈالین اور ٹوپی اور کوٹ اور انگریزی پتلون پہنکر حرف موہنہ سے نکالکر سرگون ہو بیٹہین مگر ایک ادنی عادت نیک کو اخذ کرنا سیکڑون برس مین بہی ممکن نہین ہے -

ہمارے شاہ کجکلاہ نے کے بار ممالک یورپ کی سیر کی اور لاکہون روپیہ مال خلق اللہ کو برباد کیا اور سیکڑون ہزارون ایرانی فرانس اور دیگر ممالک یورپ مین جاکر زبان فرنساوی وغیرہ سیکہے اور علی ہذا القیاس سلطان روم و ترکان و از ہمہ بالاتر مسلمانان ہند طوعاً و کرہاً آب انگریزی علوم سیکہکر انگلستان کو جاتے ہین اور برسون رہکر بی اے - ایم اے یا بارسٹر اف لا وغیرہ بنکر واپس آتے ہین کوئی ہائیکورٹ الہ آباد کے جج ہوتا ہے اور کوئی کلکتہ ہائیکورٹ کا جج بنتا ہے اور آنرایبل ممبر لیجسلیٹو کونسل گورنمنٹ ہوتا ہے اور کوئی سر فلان سی - ای - آی ہوتا ہے کوئی شمس العلما اور کوئی پروفیسر ہوتا ہے کوئی ڈپٹی کلکٹر علی ہذا القیاس اور سب سے زیادہ بعض ہمتون کے روئسا و امرا لنڈن اور پارس اور کیا جانے کہان کہان جاتے ہین - لیکن بالآخر کیا کل شیئ یرجع الی اصلہ - بندۂ ذلیل کی رائے ناقص یہہ ہے کہ ایران کی ایک عام نقل (تمثال و ضرب المثل) " یا مرد شو یا نیم مرد یا ہبل ہبول " اس سے مراد یہہ ہے کہ " یا زاغ باش یا بکلی کبک شو " مذبذبین بین الامرین رہنا

بالکل بے معنی بات ہے - اب مین حیدرآباد کے موشتین اساس لجسلیٹو کونسل کی خدمت عرض کرتا ہون کہ معلاقی خالص رہنے چاہئے یا انگریزی خالص اسواسطے کہ منیرزی بالکل ہیچ ہے -

اب میری غرض کیا ہے صرف یہہ کہ اگر دوسرے اقوام کی وضع تمدن کو اخذ کرنا منظور ہو تو ریاست کے دوام و قوام کے واسطے ایک اصول ابتدائی ضروری ہے جسکو انگریزی مین کانسٹی ٹیوشن کہتے ہے - یہہ امر مدت دراز میرے راے ناقص مین ہے کہ ہر ایک رسالہ مین کچھ کچھہ مختصر بیان کرتا ہون - اس اصول کا پہلا باب اور حرف اول کیا ہے یہہ ہے کہ بادشاہ اور وزیر اور اعلی و ادنی عہدہ دارون کے اقتدارات محدود ہون اور مقرر کردہ جا دین - اور سب کے سب اوس اصول پابند و مقید رہین +

But, unfortunately, the necessary and essential basis of Constitutional Government is entirely wanting in Hyderabad.

این فقره در دکن بجٹ ۱۹ جنوری درج است و بنده مفصلا نوشته بودم ولی ترجمه نکرده لیکن نوشته خواهد شد و در آنجا سردار دلیر جنگ بر خلاف این بحث و بنده ثابت و ظاهر خواهم کرد که بدون این تا قیامت ریاست حیدرآباد و هیچ ریاستی از اهل اسلام ریاست نخواهد شد +

شرحی نیز در باب تعلیم جبری بود ولی چون در آن باب هم رساله جدا نوشته‌ام مناسب ندیدم درین رساله هم درج کنم +

در ترجمه این رساله اگر خطائی در املا و عبارت رفته باشد بنده جوابده نیستم فقط

میرزا احمد [illegible] اصفهانی

